اکابر دیوبند، بالخصوص شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ
کے افکار ونظریات کا بے باک ترجمان

# مجلّہ صفدر گجرات

## فہرست



ناشر:......مجلس تحفظ حدیث و فقہ بھاولپور
0301-7790908    0334-4612774



فی شمارہ: 20......زر سالانہ: 240 روپے

# جناب عمار خان ناصر کی قادیانیت نوازی
# الزام......یا......حقیقت؟

مخدوم مکرم، محترم جناب مولانا احسن خدامی صاحب مدظلہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ امید ہے مزاج مبارک بخیر ہوں گے!

بعدہ! کچھ عرصہ سے سننے میں آ رہا ہے کہ بعض لوگ مولانا زاہد الراشدی صاحب مدظلہ کے فرزند (آپ کے تایازاد بھائی) مولانا عمار خان ناصر صاحب کو ''قادیانی نواز'' بتاتے ہیں...... جبکہ بعض دوسرے حضرات کے بقول یہ، مولانا عمار صاحب پر محض الزام ہے۔

آپ قریبی ہونے کی وجہ سے یقیناً اصل صورتحال سے واقف ہوں گے، اس لیے آپ سے گذارش ہے کہ اس سلسلہ میں وضاحت فرمائیں کہ اِن اُڑتی خبروں کی کیا حقیقت ہے؟

نیز یہ بھی سننے میں آیا ہے کہ آپ کی مولانا عمار صاحب سے کوئی گفتگو ہوئی ہے جس میں انہوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کو ''مسلمان'' کہا ہے۔ کیا یہ سچ ہے؟

امید ہے پہلی فرصت میں جواب عنایت فرما کر مشکور فرمائیں گے۔ جزاك الله احسن الجزاء

**نوٹ**: اس کے علاوہ اس حوالے سے اگر آپ کے پاس مزید معلومات بھی ہوں تو اُن سے بھی آگاہ فرمادیں، تاکہ ہم تذبذب کی کیفیت سے نکل سکیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو صراطِ مستقیم پر قائم ودائم رکھے۔

والسلام......خادم اہل سنت، خاکپائے اکابر اہل حق

عبدالرحیم چاریاری

☆......☆......☆......☆

محترم المقام واجب الاکرام جناب

حضرت مولانا عبدالرحیم چاریاری صاحب مدظلہ العالی

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

بحمدہ اللہ بندہ بخیر وعافیت ہے، اور اللہ تعالیٰ سے آپ کی عافیت کے لیے دعا گو ہے۔

مولانا عمار صاحب سے متعلق مختصراً چند حقائق پیش خدمت ہیں، ان کو پیش نظر رکھ کر آپ خود فیصلہ فرمالیں کہ ان اسباب کی بنا پر انہیں ''قادیانی نواز'' کہنا محض الزام ہے یا حقیقت؟......واللہ المؤفق

......۱

مولانا عمار صاحب نے اپنی بعض تحریروں میں یہ مؤقف پیش کیا ہے کہ......[۱] ملک عزیز پاکستان میں ''تحفظ ناموس رسالت'' کا قانون تبدیل کیا جانا ضروری ہے۔[۲] اس قانون کی بنیاد شرعی احکام نہیں بلکہ یہ زیادہ تر عوامی جذبات کا نتیجہ ہے۔...... [۳] نیز اس کے لیے جو تحریکیں چلائی گئیں ان میں بعض طبقات کا سیاسی مستقبل وابستہ تھا۔لہٰذا اسے خالص دینی مسئلہ قرار دینا مشکل ہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

> ''ہمارے ہاں چونکہ ایک خاص جذباتی فضا میں بہت سے حنفی اہل علم بھی فقہ حنفی کے کلاسیکی موقف کو بعض متاخرین کے فتوؤں کے پیچھے چھپانے کی کوشش کر رہے ہیں''
>
> (توہین رسالت کا مسئلہ ص 54)

ایک اور مقام پر تحریر فرماتے ہیں:

> ''اس کے علاوہ عملاً جن قوانین مثلاً قادیانیوں کے خلاف امتناعی قوانین یا توہین رسالت کی سزا وغیرہ پر عمل درآمد پر اصرار کیا گیا، ان کے پس منظر میں زیادہ تر عوامی سطح پر پائے جانے والے جذبات کارفرما تھے۔''

آگے چل کر مزید لکھتے ہیں:

> ''اور اس کے محرکات میں اسلام کے ریاستی ومعاشرتی کردار کے تحفظ کے مخلصانہ جذبے کے ساتھ ساتھ مذہبی طبقات کی سیاسی اور معاشرتی بقا ( political and socil survival) کا سوال بھی یقیناً کارفرما تھا۔'' [ماہنامہ اجتہاد، ص:۸]

عمار صاحب کو ''قادیانی نواز'' کہنے کی ایک وجہ ان کی اس قسم کی تحاریر بھی ہیں۔اِن کی بنا پر ''قادیانی نواز'' کہنا درست ہے یا نہیں، یہ فیصلہ آپ خود فرمالیں۔مزید تفصیل کے لیے مجلّہ صفدر میں شائع شدہ مولانا عبدالقیوم حقانی مدظلہم اور مولانا ڈاکٹر مفتی عبدالواحد مدظلہم کی تحاریر ملاحظہ فرمائیں۔

......۲

آج سے کچھ عرصہ قبل، جب بندہ مدرسہ مظاہر العلوم گوجرانوالہ میں زیرِ تعلیم تھا، میری جناب عمار صاحب سے میسج پر بات چیت ہوتی رہتی تھی۔ان دنوں مَیں ان کی بعض تحریرات اور ان سے متعلق سنی ہوئی باتوں سے سخت متحیر تھا اور ان کے بارے میں جاننا چاہتا تھا کہ ان کے خیالات وافکار کیا ہیں؟ اور وہ کیا نظریہ رکھتے ہیں؟ مَیں ان کے بارے میں اتنا ہی جانتا تھا کہ وہ جناب جاوید احمد غامدی صاحب سے نیازمندی رکھتے ہیں۔اور جاوید احمد غامدی (سابقہ ککے زئی) علماء اہل سنت کی تصریحات کے مطابق ایک ملحد ودین

بیزار شخص ہیں۔ میں جاننا چاہتا تھا کہ جناب عمار خان ناصر صاحب، غامدی صاحب سے کیوں متأثر ہیں؟ مَیں جانتا تھا کہ جناب جاوید احمد غامدی، حیات ونزولِ عیسی علی نبینا وعلیہ السلام کے منکر ہیں اور متعدد اصحاب علم وفضل کی تصریحات کے مطابق ''حضرت عیسیٰؑ کی حیات کا منکر کافر ہے۔'' میں جاننا چاہتا تھا کہ آیا جناب عمار خان ناصر صاحب مندرجہ بالا عقیدہ کی غامدی صاحب کی طرف نسبت سے انکاری ہیں، یا اس نسبت کو درست تسلیم کر کے اس کی کوئی تاویل کرتے ہیں یا پھر خود بھی اسی ملحدانہ نظریہ کے حامی ہیں۔ ایک روز جناب عمار صاحب سے ہی پوچھا کہ حیات عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں جناب کا کیا عقیدہ ہے؟ ارشاد ہوا:

''انکار نہیں کرتا، لیکن اس پر قوی اشکالات موجود ہیں، اسے عقیدہ کا نہیں بلکہ تحقیق کا مسئلہ سمجھتا ہوں۔''

اس ''محققانہ'' جواب پر بندہ حیران وپریشان رہ گیا اور اس موضوع پر ان سے بات چیت کرنے اور ان کے دیگر خیالات جاننے کی ٹھانی، ایک روز اسی نوعیت کی گفتگو کے دوران قادیانیوں کی تکفیر کے بارے سوال کیا۔ خیال تھا کہ قادیانیوں اور لاہوری مرزائیوں کو تو وہ کافر سمجھتے ہی ہوں گے، لہٰذا لاہوری مرزائیوں اور حیات عیسیٰ کے منکر کی وجہ تکفیر کا اشتراک ان کے گوش گزار کیا جائے، لیکن میرے پہلے سوال کے جواب میں ہی، جو قادیانیوں کی تکفیر کے بارے میں تھا، جو جواب انہوں نے عنایت فرمایا اس نے میرے پاؤں کے نیچے سے زمین نکال دی۔ ارشاد ہوا:

''قادیانی، شیعہ یا کوئی بھی، اصولی طور پر (کسی کو) کافر نہیں کہا جاسکتا۔''

کیا مولانا سرفراز خان صفدر کا پوتا اس حد تک بھی جاسکتا ہے؟ کیا جناب عمار صاحب کی تحقیقی واجتہادی پرواز اس قدر بلند ہو چکی ہے کہ وہ امت کے اتفاقی واجماعی فیصلہ کو لات مار کر اپنی تحقیق کا ناقوس بجانے پر آمادہ ہیں؟ یہ سوال میرے دماغ پر ہتھوڑے برساتا رہا۔

عرض کیا کہ کیا مرزائے قادیان کو بھی جناب مسلمان کہیں گے؟ جواب آیا:

''وہ مسلمان کافر کے چکر سے بالا تھا، پاگل، ذہنی مریض تھا۔''

جناب عمار صاحب کے ان خطرناک نظریات سے آگاہ ہو کر یہ یقین ہو گیا کہ لوگ جو کچھ کہتے ہیں بے وجہ نہیں کہتے۔

بندہ نے اپنی اور جناب عمار صاحب کی اس گفتگو سے برادرم حمزہ کو مطلع کیا تو اس نے ساری گفتگو فرضی ناموں سے لکھ کر مختلف مدارس میں استفتاء بھیجا، جن میں جامعہ خیر المدارس، ملتان۔ جامعہ دار العلوم مدنیہ، بہاولپور۔ جامعہ عربیہ احیاء العلوم، ظاہر پیر۔ جامعۃ العلوم الاسلامیہ، کراچی شامل ہیں۔ (جامعہ خیر المدارس، ملتان کا تفصیلی فتویٰ مجلّہ ''صفدر'' شمارہ نمبر 5 میں شائع ہو چکا ہے اور دار العلوم مدنیہ، بہاول پور کا فتویٰ قارئین اسی شمارے میں ملاحظہ فرمالیں۔) تمام حضرات کے فتاویٰ میں یہ بات مشترک تھی کہ:

''ایسے شخص پر تجدید ایمان، تجدید نکاح اور اعلانیہ برأت شرعاً ضروری ہے۔''

خود عم محترم مولانا راشدی مدظلہم سے فون پر، عمار ناصر کا نام لیے بغیر، یہ مسئلہ پوچھا تو انہوں نے فرمایا:

''یہ کہنے والا دائرہ اسلام سے خارج اور مرتد ہوجاتا ہے۔''

مندرجہ بالا تفصیل کی روشنی میں یہ واضح ہوتا ہے کہ......:

۱......مولانا عمار خان صاحب مرزا غلام احمد قادیانی کو کافر ماننے کے لیے تیار نہیں۔

۲...... جناب عمار صاحب قادیانیوں کو اصولی طور پر کافر قرار دینے کو درست نہیں سمجھتے۔

۳......عمار خان ناصر صاحب ''حیات ونزول عیسیٰؑ'' کے مسئلے کو عقیدہ کا مسئلہ نہیں سمجھتے اور اس پر ان کو قوی اشکالات ہیں۔

۴......عمار صاحب کی نظر میں پاکستان کا قانون ''تحفظ ناموس رسالت'' کے قانون کو تبدیل کرنا ضروری ہے۔ (کیونکہ وہ احناف کے کلاسیکی مؤقف کے خلاف ہے۔ وغیرہ وغیرہ)

۵...... جناب عمار صاحب کی نظر میں ملک عزیز کا قانون ناموس رسالت ''عوامی جذبات'' کا نتیجہ ہے۔

۶......عمار صاحب کی رائے میں ''تحفظ ناموس رسالت'' کے لیے چلائی گئی تحریکوں سے اس وقت کے اکابر علماء کی سیاسی بقاء وابستہ تھی۔

ان امور کے پیش نظر اگر کسی نے عمار خان صاحب کو ''قادیانی نواز'' بتایا ہے تو وہ اپنے اس قول میں کس قدر حق بجانب ہے؟ فیصلہ آپ پر ہے!!!

**۳**......

ایک روز میں خود محترم تایا جان کے آستانے پر جا پہنچا اور ان کو بتایا کہ یہ سب باتیں کہنے والا کوئی اور نہیں بلکہ جناب ہی کا فرزند دلبند عمار خان ناصر ہے۔ پہلے تو آں محترم نے میری بات کو صاف جھٹلا دیا، شاید ان کے خیال میں جناب عمار صاحب نے میرا کوئی ''کام'' نہیں کیا ہوگا جس کا ''انتقام'' لینے کے لیے میں ان پر یہ جھوٹا الزام لگا رہا تھا، عرض کیا کہ: ''انہوں نے خود اپنے نمبر سے مجھے یہ میسج کیے ہیں۔'' فرمایا: ''ہوسکتا ہے کہ اس کے نمبر سے کسی اور نے کیے ہوں'' اس پر میں اوپر جا کر عمار صاحب کو بلا لایا اور ان سے تصدیق چاہی تو انہوں نے اپنے والد بزرگوار حضرت راشدی صاحب مدظلہم کے روبرو اقرار کیا کہ یہ میسج انہی (عمار صاحب) کے ہیں اور وہ اسی نظریہ کے مالک ہیں۔ اس پر مولانا راشدی صاحب مدظلہم نے میرے سامنے جناب عمار صاحب سے فرمادیا کہ:

''قادیانی تو کیا، لاہوری مرزائیوں کے کفر میں شک کرنے والا بھی دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ یہ امت مسلمہ کا اجماعی فیصلہ ہے۔ لہٰذا تم اپنے مؤقف پر نظر ثانی کرو!''

کچھ دنوں بعد جناب عمار صاحب نے پھر میسج کر کے مجھے مبارک باد دی اور اپنی بات سے ''رجوع''

کی خبر سنائی۔ میں نے تفصیل پوچھی تو فرمایا:

''والد گرامی سے بات چیت کے بعد میرے کچھ سوالات حل ہو گئے ہیں، کچھ ابھی باقی ہیں۔ البتہ ''بطورِ مؤقف'' مجھے اپنی بات پر ''اصرار'' نہیں رہا۔''

کیا اس کو ''رجوع'' کہا جا سکتا ہے؟؟ میں نے بھی اس وقت یہ سوچا تو ضرور لیکن مسئلہ کی نزاکت اور ان کی تالیف قلب کی خاطر ان کی حوصلہ افزائی کی اور مزید بحث کرنے سے گریز کیا۔

اگرچہ میں نے اس وقت خاموشی اختیار کی، لیکن چند سوالات ابھی تک ذہن میں گردش کر رہے ہیں:

[۱] کیا جناب عمار صاحب کا مندرجہ بالا رجوع واقعی رجوع ہے؟

[۲] اگر نہیں تو جناب عمار صاحب نے کب، کہاں اور کن الفاظ میں اپنے کفریہ مؤقف سے ''حقیقی رجوع'' کیا؟

[۳] اور کس مقام پر اپنے رجوع کا ''اعلان'' فرمایا؟

[۴] اور انہوں نے کس موقع پر اپنے ایمان و نکاح کی تجدید فرمائی؟

[۵] کیا ناصر صاحب حیات و نزول عیسیٰ کو عقیدہ کا مسئلہ سمجھ کر اس کو تسلیم کرتے ہیں؟ (یا ابھی تک ''قوی اشکالات'' موجود ہیں؟)

[۶] کیا جناب عمار خان صاحب مرزا قادیانی سمیت تمام قادیانیوں و مرزائیوں، لاہوریوں بلکہ ہر منکر ختم نبوت کی ''اصولی تکفیر'' کے اجماعی فیصلہ کو پوری طرح تسلیم کرتے ہیں؟

جبکہ برادرم حمزہ کے استفتاء کے جواب میں موصول ہونے والے فتاویٰ کی روشنی میں یہ امور عمار صاحب کے لیے لازمی اور ضروری ہیں۔!!

یاد رہے کہ جناب عمار خان صاحب کے جس مضمون پر مولانا عبدالقیوم حقانی صاحب مدظلہم وغیرہ نے گرفت فرمائی وہ ماہنامہ ''اجتہاد'' [مئی 2009ء] میں شائع ہوا۔ جبکہ میری اور عمار صاحب کی بات چیت کا قصہ 26 جنوری 2010ء کا ہے۔ اور عمار صاحب کی صفائی میں جو تحریر مولانا راشدی مدظلہم نے پیش فرمائی وہ مارچ 2010ء کی ہے، گویا جس وقت جناب عمار صاحب نے وہ تحریر لکھی جو متنازعہ ہے۔ اس وقت جناب عمار صاحب کا نظریہ وہی تھا جو انہوں نے میرے سامنے بیان کیا اور مولانا راشدی صاحب مدظلہم کے روبرو اس کا اقرار کیا اور جو اس تحریر سے مولانا حقانی صاحب اور دیگر اہل قلم نے سمجھا۔

اب خود فیصلہ فرمالیجیے کہ مندرجہ بالا امور کے پیش نظر جناب عمار خان ناصر الغامدی صاحب کو ''قادیانی نواز'' کہنا دیانت و انصاف کے تقاضوں کے خلاف ہے یا عین مطابق؟ اور یہ اُن پر محض ''الزام'' ہے یا ''عین حقیقت''؟ وما توفیقی الا باللہ، علیہ توکلت والیہ انیب......

والسلام......طالب دعا......حزین وغمگین: احسن خدامی

# مسئلہ نور و بشر کی حقیقت

قَدجَائَکُم مِّنَ اللّٰہ نُورٌ وَکِتَابٌ مُّبِیْنٌ۔

**قد جاء کم من اللہ** تحقیق آ چکا ہے تمہارے پاس اللہ کی طرف سے **نور و کتاب مبین نور** (یعنی روشنی) اور کتاب، روشن کرنے والی۔ جو حقیقت کو بیان کرتی ہے۔

بعض لوگ کم فہمی کی وجہ سے مغالطے میں پڑے ہوئے ہیں اور دوسرے لوگوں کو بھی مغالطے میں ڈالتے ہیں، کہتے ہیں کہ لفظ ''نور'' سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی مراد ہے، لہٰذا آپ نور ہیں بشر نہیں، آپ کو بشر کہنا بے ادبی اور توہین ہے۔

اس لیے مسئلہ اچھی طرح سمجھ لیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انسان تھے، بشر تھے، آدم علیہ السلام کی اولاد تھے۔ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پہلا نبی بنایا اور آدم علیہ السلام کے انسان ہونے کا تو دنیا میں کوئی انکار نہیں کرسکتا۔ قرآن کریم میں آتا ہے ''**قال یا ابلیس مالک الا تکون مع السٰجدین**'' ۔اے ابلیس! تجھے کیا ہوا کہ تو سجدہ کرنے والوں میں شامل نہ ہوا؟ ''**قال ابلیس لم اکن لاسجد لبشر خلقته من صلصال**'' ۔[ پارہ ۱۴] ابلیس نے کہا کہ میں ایسا نہیں ہوں کہ سجدہ کروں انسان کو جس کو تو نے پیدا کیا بجنے والے متغیر سڑے ہوئے گارے سے۔......اور سورۃ اعراف میں ہے '**قال مامنعک الا تسجد اذامرتک**'' ۔فرمایا اللہ تعالیٰ نے: تو نے سجدہ نہ کیا جب کہ میں نے تجھے حکم دیا تھا ''**قال انا خیر منه خلقتنی من نار و خلقته من طین**'' ۔تو شیطان نے کہا: میں بہتر ہوں اس سے، پیدا کیا تو نے مجھ کو آگ سے اور پیدا کیا تو نے اس کو مٹی سے۔

ان آیتوں سے معلوم ہو گیا کہ آدم علیہ السلام مٹی سے پیدا کیے گئے، نور سے نہیں پیدا کیے گئے۔ اور تمام پیغمبر بمع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے، آدم علیہ السلام کی اولاد ہیں، انسان ہیں۔ اور آدمی کو آدمی بھی اسی لیے کہا جاتا ہے کہ وہ آدم علیہ السلام کی اولاد ہے۔ تو سارے پیغمبر انسان تھے، بشر تھے، آدمی تھے، اللہ تعالیٰ کی مخلوق تھے، البتہ درجے اللہ تعالیٰ نے الگ الگ عطا فرمائے۔ سب سے بلند درجہ اور مقام حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے، پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام کا، پھر موسیٰ علیہ السلام کا پھر درجہ بدرجہ سب کا

مقام ہے۔اور ہیں سارے انسان اور بشر۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بشر ہونے پر قرآن شاہد۔صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے آپ کو بشر کہا ہے،حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے بشر کہا ہے۔

چنانچہ پندرہویں پارہ میں سورۃ بنی اسرائیل میں آتا ہے کہ کافروں نے مطالبہ کیا''**وقالوا لن نؤمن لک حتی تفجرلنا من الارض ینبوعا**'' ۔اور کہا کافروں نے ہم ہرگز ایمان نہیں لائیں گے آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) پر یہاں تک کہ آپ جاری کر دیں ہمارے لیے زمین سے چشمہ۔''**اوتکون لک جنة من نخیل وعنب**'' ۔یا ہو آپ کے لیے باغ کھجوروں اور انگوروں کا۔''**فتفجرالانھار خلٰلھا تفجیرا**'' ۔پس چلائیں آپ نہروں کو ان کے درمیان چلانا۔''**اوتسقط السماء**'' یا گرادیں آسمان''**کمازعمت علینا**'' ۔جیسا کہ آپ گمان کرتے ہیں ہم پر''**کسفا**''۔کوئی ٹکڑا''**اوتاتی بالله والملئكة قبیلا**'' ۔یا لائیں آپ اللہ تعالیٰ اور فرشتوں کو سامنے۔''**اویکون لک بیت**'' ۔یا ہو آپ کے لیے گھر۔''**من زخرف**''۔سنہری۔''**اوترقیٰ فی السماء**'' ۔یا چڑھ جائیں آپ آسمان پر۔''**ولن نؤمن لرقیک**''۔اور ہم ہرگز ایمان نہیں لائیں گے آپ کے اوپر چڑھنے سے۔''**حتی تنزل علینا کتابا**''۔حتیٰ کہ آپ اتاریں ہمارے اوپر ایک کتاب۔''**نقرأه**''۔جس کو ہم پڑھیں۔یہ ان کے مطالبات تھے۔

ان کے جواب میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:۔''**قل سبحان ربی**'' ۔اے نبی کریم! آپ ان کو کہہ دیں میرے رب کی ذات پاک ہے ہر عیب سے،کمزوری سے،وہ سب کچھ کر سکتا ہے۔''**ھل کنت الابشرا رسولا**'' ۔نہیں ہوں میں مگر بشر۔رسول ہوں خدا نہیں ہوں۔لہٰذا میں تمہارے مطالبات پورے کرنے کی پوزیشن میں نہیں ہوں کیونکہ یہ تو خدائی اختیارات ہیں،میں نے خدا ہونے کا کب دعویٰ کیا ہے؟

دیکھو! کتنے صاف الفاظ میں قرآن پاک میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشریت کا ذکر ہے!اور سورۃ کہف کی آخری آیت کریمہ میں فرمایا۔''**قل انما انابشر مثلکم**'' ۔بے شک میں بشر ہوں تمہارے جیسا، اور کئی مقامات پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشریت کی تصریح ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بشر ہیں۔

اور بخاری اور مسلم شریف میں حدیث ہے،آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔''**انما انابشر مثلکم**'' ۔میں تمہاری طرح کا بشر ہوں۔

اور ابوداؤد وغیرہ حدیث کی کتابوں میں روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص بہت تیز لکھنے والوں میں سے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے جو لفظ نکلتا تھا فوراً لکھ لیتے تھے۔صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے ان کو کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔''**بشریتکلم فی الغضب والرضاء**'' ۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بشر ہیں،آپ کبھی غصے اور خوشی میں بات کرتے ہیں،لہٰذا ہر بات نہ

لکھا کرو! صرف مسائل لکھا کرو! انہوں نے یہ بات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بتائی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔ ''اکتب!''۔لکھا کرو! میری زبان سے جو کچھ نکلے گا اور جس وقت نکلے گا حق ہی نکلے گا۔ تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی آپ کو ''بشر'' ہی کہہ رہے ہیں۔

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا گیا کہ: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی باہر کی زندگی مسجد کی، جہاد کی تو ہمارے سامنے ہے، یہ بتائیں کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم گھر تشریف لے جاتے ہیں تو اس وقت کیا کرتے ہیں؟ ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا:۔ ''**کان بشر من البشر**''[**ترمذی**] ۔آپ بشر تھے، کپڑے صاف کر لیتے تھے، اپنی بکری کا دودھ نکال لیتے تھے، مطلب یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم گھر کے سارے کام کر لیتے تھے۔

تو قرآن وحدیث، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور ام المؤمنین رضی اللہ عنہا سے بھی ثابت ہو گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بشر تھے، انسان تھے۔

اور تمام فقہ کی کتابوں میں تحریر ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بشر تھے، انسان تھے۔ فقہ کی کتابوں میں ''فتاویٰ عالمگیری'' بڑی اہم کتاب ہے۔ اورنگزیب عالمگیر نے 500 جید علمائے کرام کی کمیٹی بنائی تھی، انہوں نے ''فتاویٰ عالمگیری'' مرتب کیا تھا، وہ تقویٰ، طہارت اور علم میں اتنے بلند تھے کہ اس وقت دنیا میں ایک بھی نظیر موجود نہیں ہے۔ اس میں یہ مسئلہ بھی موجود ہے کہ ''اگر کسی شخص سے یہ سوال کیا جائے کہ یہ بتا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کون سی جنس سے تھے؟ عربی تھے یا عجمی؟ انسان تھے یا فرشتے؟ اور اُس نے جواب میں کہا ''لا ادری''، میں نہیں جانتا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم انسان تھے یا فرشتے تھے یا جن تھے، عربی تھے یا عجمی تھے تو ایسا شخص کافر ہے۔ کیونکہ اس بات کا معلوم ہونا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بشر تھے اور عربی تھے، فرض عین ہے۔ یہ کیوں کہتا ہے کہ میں نہیں جانتا۔''

لہٰذا یہ قطعی مسئلہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم انسان تھے، بشر تھے۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشریت کا منکر کافر ہے۔ اور جو لوگ مغالطہ دیتے ہیں وہ اس لفظ ''نور'' سے مغالطہ دیتے ہیں جو آیت کریمہ ''**قد جائکم من الله نور و کتاب مبین**''۔ میں آیا ہے یعنی تحقیق آ چکا ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے نور اور کتاب روشن کرنے والی۔ وہ کہتے ہیں کہ نور سے مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ نور سے مراد بھی قرآن کریم ہے۔ اور قرآن کریم میں متعدد مقامات پر ''نور'' اسی معنی میں استعمال ہوا ہے یعنی نور سے مراد قرآن کریم ہے۔ چنانچہ سورۃ نساء کے آخر میں ہے۔ ''**وانزلنا الیکم نورا مبینا**'' ۔اور ہم نے تمہاری طرف نور مبین یعنی قرآن کریم نازل فرمایا ہے اور سورۃ اعراف میں آتا

ہے۔''**واتبعوا النور الذی انزل معه**'' ۔اورانہوں نے اس نوریعنی قرآن کریم کی پیروی کی جواس کے ساتھ نازل کیا گیا۔اورسورۃ شوریٰ میں ہے۔''**ماکنت تدری ماالکتاب ولاالایمان**'' ۔اورآپ نہیں جانتے تھے کہ کتاب کیاہےاورایمان ( کی تفصیل ) کیاہے۔''**ولکن جعلناه نورا**''۔اورلیکن ہم نے اس کتاب کونور بنایاہے۔''**نهدی به**'' ۔اس کے ذریعہ ہم راہ دکھاتے ہیں اپنے بندوں میں جنہیں ہم چاہتے ہیں۔اورسورۃ تغابن میں ہے۔''**فاٰمنوا بالله ورسوله والنورالذی انزلنا**''۔پس ایمان لاؤاللہ تعالیٰ پراوراس کے رسول پراوراس نور پر جوہم نے نازل کیا۔ان تمام مقامات میں ''نور'' قرآن کریم کوکہا گیاہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکرتو آیت کریمہ کے پہلے حصہ (''**یااهل الکتاب قد جاء کم رسولنا**'' )میں ہو چکاہے۔لہٰذااس دوسرے حصہ میں کتاب کا ذکر ہے۔''**قدجاء کم من الله نور وکتاب مبین**''۔تحقیق آچکاہےاللہ تعالیٰ کی طرف سےنوراورکتاب روشن کرنے والی۔اورعطف تفسیری ہےیعنی''کتاب مبین''،''نور'' کی تفسیر ہے،نوراورکتابِ مبین ایک شئے ہے۔اوراس پرقرینہ بھی موجود ہے کہ فرمایا۔''**یهدی به الله**''۔ہدایت دیتاہےاس کے ذریعےاللہ تعالیٰ ۔کہ به کی ضمیرواحد ہے،جس سے ظاہرہوتا ہے کہ ہدایت دینے والی ایک چیز کا ذکر ہےاوروہ ہےقرآن کریم۔جونوربھی ہےاورروشن کرنے والی کتاب بھی۔

بعض لوگ ایک روایت بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ نہیں تھا۔یادرکھنا!وہ روایت جعلی ہے،اس میں ایک راوی عبدالرحمٰن بن قیس زعفرانی ہے جورافضی خبیث تھا۔جعلی روایتیں بناتا تھا۔متعددصحیح روایات سے ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ تھا۔اس پر میں نے اپنی کتاب''تنقید متین''میں خاصی بحث کی ہے۔اورمسنداحمداورمستدرک حاکم سے بہت سی روایات نقل کی ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا باقاعدہ سایہ تھا۔لہٰذاکسی کے دھوکے میں نہ آنا،آپ کی ذات کونور ماننا بالکل قرآن پاک کا انکار ہے۔

ہاں صفت آپ کی نور ہے،یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نورہدایت ہیں،اس کے ہم بھی قائل ہیں مگر اس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشریت کا انکارکرناقرآن پاک کا انکار ہے۔حدیث پاک کا انکارکرناہے جو خالص کفر ہےاورابھی آپ نے حوالہ سناہے کہ انکارتو درکنار،اگرکوئی یہ کہے کہ''مجھے معلوم نہیں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بشر تھے،فرشتے تھے یاجن،عربی تھے یاعجمی''تووہ کافر ہے۔

☆......☆......☆......☆

# اصلاحِ معاشرہ

یہی عوام اسلام کے لیے ریڑھ کی ہڈیاں ہیں، یہ اگر منظم ہوگئے تو کوئی ہم کو آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھ سکتا، ان کے غیر منتظم ہونے کی وجہ سے بے موقع طریقے پر دشمن فائدہ اٹھاتے ہیں، یہاں تک کہ خود بھیس بدل کر آتے ہیں اور صرف شورش اور اشتعال ہی پیدا نہیں کرتے بلکہ بعض اوقات غیر قوموں پر حملے بھی کردیتے ہیں۔ اور جب یہ لڑائی شروع ہوجاتی ہے تو خود چمپت ہوجاتے ہیں۔ اس لیے بہت زیادہ انتظامات اور پھونک پھونک کر قدم رکھنے کی ضرروت ہے۔ اگر میں ملازمت کی وجہ سے مجبور نہ ہوتا تو تمام صوبوں میں دورہ کرکے مسلمانوں میں تنظیمی اسکیم کو معمول بہ کراتا۔

☆......☆......☆......☆

آپ حضرات ذرا قوم اسلام کی خبر گیری کے لیے ان بڑوں بڑوں کے بھروسہ پر نہ رہیں، چھوٹے ہی ہمیشہ کام کرتے ہیں۔

☆......☆......☆......☆

راضی برضائے مولیٰ رہنا وظیفۂ عبودیت ہے۔ ''وھو ارحم بنا من نفوسنا'' اتباع سنت اور احیائے شریعت میں کوشاں رہیں، کم از کم دس بے نمازیوں کو نمازی بنائیں اور اس اسکیم کو اطراف وجوانب میں جاری کریں، ہر ایک ممبر اس اسکیم کا ذمہ دار ہوکر مردوں اور عورتوں میں سے دس آدمیوں کو نماز کا پابند کرے، رسوم غیر شرعیہ اور بدعات سے لوگوں کو نفرت دلائے اور جہاں تک ممکن ہو مشاغل علوم دینیہ جاری رکھے۔

☆......☆......☆......☆

اصلی خدمت دینی یہ ہے کہ انسانوں اور بالخصوص مسلمانوں کو دینی تعلیم دی جائے اور ان کو صحیح العقیدہ اور صحیح العمل بنایا جائے، یہ کام بچوں کو سدھارنے سے جس قدر مفید اور دیرپا ہوتا ہے وہ دوسرے طریقوں سے نہیں ہوسکتا۔

☆......☆......☆......☆

بیوی اور بچوں کے حقوق آپ پر واجب ہیں، اسی طرح والدین ماجدین کے حقوق اور ان کی خدمت گذاری آپ پر ''فرض عین'' ہے، اِدھر دین کا پھیلانا اور لوگوں کی اصلاح کرنا بھی فرض ہے مگر ''فرض کفایہ'' ہے۔ اس لیے جب آپ کو والدین ماجدین بیوی بچوں کی ضروریات سے فراغت ہو تو تبلیغی کاموں میں لگیں، اسی بنا پر تبلیغ کی اسکیم میں سال بھر کے تمام ایام لوگوں سے نہیں لیے جاتے بلکہ خالی اوقات یعنی سال میں ایک مہینہ یا پندرہ دن لیے جاتے ہیں۔ [ملفوظات شیخ الاسلام۔ حصہ اول۔ ص: ۹۸ تا ۱۰۰]

حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ

# مودودی مذہب

## ابوالاعلیٰ مودودی صاحب کے خودساختہ گمراہ کن نظریات کا تحقیقی جائزہ

(......قسط نمبر 8......)

### حدیث **اصحابی کالنجوم** کی تحقیق

یہ روایت بالعموم اس طرح بیان کی جاتی ہے: **اصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھتدیتم** (میرے اصحاب ستاروں کی مانند ہیں، ان میں سے جس کی بھی اقتدا کروگے رستہ پاؤ گے)۔ اگرچہ اصول فقہ کی کتابوں میں اس روایت کا جابجا ذکر کیا جاتا ہے۔ لیکن میرے علم میں کوئی ایک اصولی یا فقیہ بھی ایسا نہیں ہے جس نے اس روایت سے صحابی کے قول وفعل کو مطلقاً حجت ثابت کرنے کی کوشش کی ہو۔ الخ......"

(ماہنامہ ترجمان القرآن نومبر ۶۳ء)

یادش بخیر جناب حافظ علی بہادر خاں صاحب مدیر "دور جدید" دہلی کی لا جواب تحقیقی پیش کش "صحابیت" کے بعد مذکورہ تحریر نے **اصحابی کالنجوم** کی قلعی کھول دی ہے، خدا کا شکر ہے کہ دونوں حضرات غیر شیعہ ہیں۔ اگر یہی بات کسی شیعہ کے قلم سے لکھی جاتی تو نہ جانے کیا ہوتا۔ جوں جوں زمانے میں روشنی بڑھتی جائے گی۔ آل محمد علیہم السلام کے پاکیزہ اصول اپنا لوہا منواتے چلے جائیں گے۔" (ایضاً پیام عمل صفحہ ۱۲)

ناظرین! غور فرمائیں کہ مودودی صاحب اور ان کے متبعین کی تحریرات سے اہل السنۃ کی تائید ہوتی ہے یا اہلِ شیعہ کی؟

(۲) "ان سے بڑھ کر عجیب بات یہ ہے کہ بسا اوقات صحابہ رضی اللہ عنہم پر بھی بشری کمزوریوں کا غلبہ ہو جاتا تھا۔ اور وہ ایک دوسرے پر چوٹیں کر جاتے تھے۔ ابن عمر نے سنا کہ ابو ہریرہ وتر کو ضروری نہیں سمجھتے۔ فرمانے لگے ابو ہریرہ جھوٹے ہیں۔ حضرت عائشہ نے ایک موقعہ پر انس اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہما کے متعلق فرمایا۔ کہ وہ حدیث رسول اللہ کو کیا جانیں۔ وہ تو اس زمانہ میں بچے تھے۔ حضرت حسن بن علی سے ایک مرتبہ شاھد ومشھود کے معنی پوچھے گئے۔ انہوں نے اس کی تفسیر بیان کی، عرض کیا گیا کہ ابن عمر اور ابن زبیر تو ایسا ایسا کہتے ہیں۔ فرمایا دونوں جھوٹے ہیں۔ حضرت علیؓ نے ایک موقعہ پر مغیرہ بن شعبہ کو جھوٹا قرار

دیا۔عبادہ بن صامت نے ایک ایسا مسئلہ بیان کرتے ہوئے مسعود بن اوس انصاری پر جھوٹ کا الزام لگا دیا۔ حالانکہ وہ بدری صحابہ میں سے ہیں۔'' (تفہیمات جلد اول صفحہ ۲۹۳)

**تبصرہ......**

(الف) مودودی صاحب نے چن چن کر جو روایات یہاں جمع کر دی ہیں ان کو پڑھ کر ایک ناواقف آدمی کیا صحابہ کرام کا معتقد رہ سکتا ہے؟ کیا صحابہ کرام کی سوسائٹی کا یہی نقشہ تھا جو مودودی صاحب نے کھینچا ہے؟ قرآن کریم جن کو صادقین وراشدین بتائے۔ جن کو اس دنیوی زندگی میں ہی جنت کی بشارت اور رضائے الٰہی کی سند مل چکی ہے کیا وہ ایک دوسرے کو ایسا جھوٹا کہتے ہوں گے؟

(ب) مودودی صاحب کے اسلامی ذوق نے ان روایات کو کیسے صحیح مان لیا؟ دین کی مزاج شناسی صحابہ کے تذکرہ میں کہاں کھوئی گئی؟

(۳) ''صحابہ کی جماعت کے متعلق جو نقشہ تذکروں میں کھینچا گیا ہے اس میں ایک حد تک مبالغہ ہے اور ایک حد تک حقیقت ہے۔'' (رسائل ومسائل حصہ اول صفحہ ۴۷۵)

**تبصرہ......**

کیا صحابہ کرام کے متعلق قرآن وحدیث میں بھی مبالغہ ہے؟ پھر حقیقت اور مبالغہ میں کون فرق کرے گا؟

(۴) ''حقیقت یہ ہے کہ عامی لوگ نہ کبھی عہد نبوی میں معیاری مسلمان تھے اور نہ اس کے بعد کبھی ان کو معیاری مسلمان ہونے کا فخر حاصل ہوا۔ معیاری مسلمان تو دراصل اس زمانے میں بھی وہی تھے اور اب بھی وہی ہیں جو قرآن اور حدیث کے علوم پر نظر رکھتے ہوں اور جن کی رگ وپے میں قرآن کا علم اور نبی اکرم ﷺ کی حیات طیبہ کا نمونہ سرایت کر گیا ہو۔ باقی رہے عوام تو اس وقت بھی ان معیاری مسلمانوں کے پیرو تھے اور آج بھی ہیں۔'' الخ (تفہیمات جلد اول صفحہ ۳۰۹، ترجمان القرآن جولائی ۳۴ء)

**تبصرہ......**

یہاں بھی مودودی صاحب نے عوام صحابہ کی تنقیص کی ہے۔ یہ صحیح ہے کہ صحابہ کرام میں باہمی فرقِ مراتب تھا۔ لیکن صحابہ میں سے ادنیٰ درجے کا صحابی بھی بعد کی امت کے بڑے سے بڑے ولی ومجدد سے افضل ہے۔ یہی اہلِ حق کا عقیدہ ہے۔ جس مؤمن کو ایک لمحہ کے لیے بھی محبوبِ خدا ﷺ کا دیدار نصیب ہو گیا۔ اس کا درجہ علمائے امت سے بڑھ گیا۔ اگر مودودی صاحب کے نزدیک معیاری مسلمان وہ ہے ''جس کی رگ وپے میں قرآن کا علم اور نبی اکرم ﷺ کی حیات طیبہ کا نمونہ سرایت کر گیا ہو۔'' تو بتلایئے کیا

یہ دولت عوام صحابہ کو نصیب نہیں تھی؟ کیا مودودی صاحب کی رگ و پے میں قرآن کا علم اور نبی اکرم ﷺ کی حیاتِ طیبہ کا نمونہ کسی صحابی سے زیادہ سرایت کیے ہوئے ہے؟ فرمایئے آج معیاری مسلمان کون ہے؟ جو علم واتباع میں عوام صحابہ سے بڑھ کر ہو؟ مندرجہ عبارت سے مودودی صاحب کے باطن کا اندازہ کر لینا کچھ مشکل نہیں ہے۔ برتن سے وہی نکلتا ہے جو اس کے اندر ہو۔

(۵) مولوی صدرالدین صاحب اصلاحی جو نام نہاد جماعت اسلامی ہندوستان کی ممتاز شخصیت ہیں۔ لکھتے ہیں:

''اس تصور اسلام کا نظریہ جنگ کی خالص اخلاقیت اور بے لوث عقلیت اتنی بلند تھی کہ اس کی رفعتوں تک پہنچنے میں ان لوگوں کو بھی ابتداءً بڑی دشواریاں پیش آئیں جو نفسانیت اور جاہلیت کو یکسر خیر باد کہہ چکے تھے۔ برسوں کی تعلیم وتربیت کے بعد رسول اللہ ﷺ ان کو میدانِ جنگ میں لائے اور باوجودیکہ ان کی ذہنیت میں انقلاب عظیم رونما ہو چکا تھا۔ مگر پھر بھی اسلام کی ابتدائی لڑائیوں میں صحابہ کرام جہاد فی سبیل اللہ کی اصلی سپرٹ کو سمجھنے میں بار بار غلطیاں کر جاتے تھے۔'' (ترجمان القرآن ۵۷ء صفحہ ۲۹۲)

**تبصرہ......**

ایسا معلوم ہوتا ہے گویا کہ مودودی صاحب کے معتقدین نے خوامخواہ تنقید کرنے کی قسم کھائی ہوئی ہے۔ کیا وہ اللہ کی طرف سے جج بنا کر بھیجے گئے ہیں؟ غور فرمائیں کہ جب صحابہ کرام آنحضرت ﷺ کی برسوں کی تربیت کے بعد بھی اسلام اور جہاد فی سبیل اللہ کی اصلی سپرٹ کو نہ سمجھ سکے تو آج کون ہے جو اسلام کی اصلی سپرٹ کو سمجھتا ہے؟ کیا اس جماعت کے امیر مطلق خود مودودی صاحب جہاد فی سبیل اللہ کی اصلی سپرٹ کو سمجھتے ہیں؟ اگر وہ سمجھتے ہیں تو ان کو کس کی تعلیم وتربیت سے یہ کمال نصیب ہوا؟ اور اگر نہیں سمجھتے تو جماعت اسلامی کے امیر بن کر کیا وہ قوم کو ہلاکت کے گڑھے میں نہیں گرائیں گے؟ جہاد فی سبیل اللہ کی سپرٹ سمجھنے میں تو آپ نے ۴۸ء کے جہاد کشمیر کے متعلق اپنا بیان دینے میں مخصوص کمال کا مظاہرہ کیا تھا جس کی تردید حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ نے اسی وقت کر دی تھی۔

### حضرت صدیق اکبرؓ پر تنقید

۶۔ مولوی صدرالدین صاحب اصلاحی لکھتے ہیں:

''اگرچہ غیرت، انسانیت کا بہترین جوہر ہے لیکن اسلام اسے آزاد نہیں چھوڑتا۔ اسے بھی اپنا تابع بناتا ہے۔ اسے اعتدال کے حدود سے باہر نہیں جانے دیتا۔ اور انسان کو حکم دیتا ہے کہ وہ کبھی نفس کے رجحانات سے مغلوب نہ ہو جو کچھ کرے اور جو کچھ کہے نفسانیت اور جذبات سے عاری ہو کر محض خدا کے اس

کی رضا جوئی کے لیے اور اس نظام عدل کی برقراری کے لیے اسلام کا یہ اتنا نازک ترین مطالبہ ہے اور یہ اتنا نازک ہے کہ ایک مرتبہ صدیق اکبرؓ بے نفس متورع اور سراپا للّٰہیت انسان بھی اسے پورا کرنے سے چوک گیا۔ واقعہ افک ایسا شدید سانحہ تھا جس سے بڑھ کر انسان کے لیے جانگسل اور روح فرسا ابتلا ممکن نہیں...... چنانچہ آپ نے یعنی صدیق اکبر نے قسم کھائی کہ آئندہ اس شخص یعنی مسطح بن اثاثہ جوان کی کفالت میں تھے کی کفالت نہ کروں گا۔ مگر اسلام ایک سچے انسان کو جس مقام فضل و احسان پر دیکھنا چاہتا ہے یہ مقام غیظ و انتقام اس سے فروتر تھا فوراً تنبیہ ہوئی کہ **ولا یأتل اولو الفضل منکم** مگر اسلام کی روح اس خفیف ترین بے گانے جذبہ سے بھی کس طرح مضطرب ہو جاتی ہے۔ اس کا معیار فضیلت اتنی سی غیر اسلامی حمیت کو بھی برداشت نہیں کرتا۔" (ترجمان القرآن ۷۵ء صفحہ ۳۰)

## تبصرہ......

واقعہ یہ ہے کہ منافقین نے ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر ایک تہمت لگائی۔ بعض مسلمان بھی اس پروپیگنڈا سے متاثر ہوئے۔ جن میں حضرت مسطح بن اثاثہ بھی تھے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس بنا پر ان کا خرچ بند کر دیا۔ جس پر آیتِ بالا نازل ہوئی۔ اصلاحی صاحب کے نزدیک حضرت صدیق نے ایسا طرزِ عمل غیر اسلامی حمیت کی بنا پر اختیار کیا تھا۔ جس میں رضائے الٰہی مقصود نہ تھی اور ہمارے نزدیک حضرت صدیقِ اکبرؓ کا یہ عمل بھی رضائے الٰہی کے لیے ہی تھا۔ کیونکہ محبوبِ خدا ﷺ کی حبیبہ پاک ام المؤمنین حضرت عائشہؓ کے متعلق مخالفین کے پروپیگنڈے سے متاثر ہونا ایک بڑی بات تھی۔ نعوذ باللہ حضرت ابوبکرؓ نے کسی غیر اسلامی حمیت کی بنا پر یہ عمل نہیں کیا۔ البتہ حق تعالیٰ نے اس طرزِ عمل کو پسند نہ فرمایا کہ آپ مسطح کی مالی اعانت نہ کرنے کی قسم کھا ڈالیں۔ اس کو ترکِ اولیٰ تو کہا جائے گا لیکن غیر اسلامی حمیت کو اس کی وجہ قرار دینا نعوذ باللہ حضرت صدیقؓ کے اخلاص پر ایک رکیک حملہ ہے۔

## حضرت فاروقِ اعظمؓ پر تنقید

(۷) اصلاحی صاحب لکھتے ہیں:

"لیکن دنیا تو ہر بلندی کے آگے سر ٹیک دینے کی خوگر تھی اور ہر بزرگ انسان کو مقام بشر سے کچھ نہ کچھ برتر ہی سمجھتی آرہی تھی چنانچہ اس تخیل کا اثر مٹتے مٹتے بھی کبھی کبھی نمایاں ہو جاتا تھا۔ غالباً یہ ہی شخصی عظمت کا تخیل تھا۔ جس نے رحلت مصطفوی کے وقت اضطراری طور پر حضرت عمر کو تھوڑی دیر کے لیے مغلوب کر لیا تھا۔ ......لیکن ان تمام تصریحات کے باوجود اس جگر گداز خبر کو سن کر کہ آنحضرت ﷺ نے وفات پائی۔ حضرت عمر جیسا اعلیٰ تربیت یافتہ مسلمان بھی وفورِ جذبات میں توازن کھو دیتا ہے۔ تھوڑی دیر کے لیے بھول

جاتا ہے کہ قضائے الٰہی کے سامنے بالا و پست سب ایک ہیں۔ اور حیران ہو ہو کر سوچتا ہے کہ اتنی بڑی ہستی کس طرح اس معمولی انداز سے گزر جا سکتی ہے۔ پیغمبرانہ شخصیت کی بزرگی کا جو سکہ نفس میں مرتسم تھا اس بنا پر وہ آپ کی وفات کا یقین کرنے کے لیے تیار نہ تھا۔'' (ترجمان القرآن ۱۹۵۷ء جلد ۱۲ عدد ۴)

**تبصرہ......**

واقعہ یہ ہے کہ جب سرورِ کائنات ﷺ نے وفات پائی تو ابتداءً حضرت عمرؓ نے اس پر یقین نہ کیا۔ اب اصلاحی صاحب اس کی وجہ یہ قرار دے رہے ہیں کہ حضرت عمرؓ کے تصور میں پیغمبرانہ شخصیت کی بزرگی کا جو درجہ تھا اس کے پیش نظر آپ نے ایسا کیا۔ اگر یہ مان لیا جائے تو لازم آئے گا کہ حضرت عمرؓ بھی ساری عمر باوجود رحمۃ للعالمین ﷺ کی صحبت و تربیت سے فیض یاب ہونے کے پیغمبرانہ عظمت میں غلو رکھتے تھے۔ اور یہ مقامِ فاروقی کی سخت توہین ہے۔ برعکس اس کے حضرت عمرؓ کے اس قول کی وجہ یہ ہے کہ آپ نے یہی سمجھا کہ ابھی حضور نے اور بہت کام کرنے ہیں۔ ابھی موت کا وقت نہیں آیا۔ چنانچہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں:

''باید دانست کہ قصہ دلالت می کند بر آنکہ فاروق می دانست کہ موت بر آں حضرت شدنی است پس مخالف آیت **انک میت وانھم میتون** اعتقاد نہ کردہ بود۔ لیکن گمان می کرد کہ آنچہ واقع شدہ است موت نیست بلکہ تعطیل حواس ظاہر است۔'' (قرۃ العینین صفحہ ۲۷۰)

''معلوم ہونا چاہیے کہ حضرت فاروقؓ یہ جانتے تھے کہ حضور ﷺ پر موت ضرور آئے گی۔ پس آپ کا اعتقاد آیت **انک میت وانھم میتون** کے خلاف نہ تھا۔ لیکن آپ کا خیال تھا کہ جو کیفیت آنحضرت ﷺ پر واقع ہوئی ہے وہ موت نہیں بلکہ حواس ظاہری کام نہیں کر رہے۔''

فرمائیے حضرت عمرؓ کے قول کی جو توجیہ شاہ ولی اللہ صاحب نے کی اس میں آپ پر کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ اور جو وجہ اصلاحی صاحب بیان کر رہے ہیں اس سے یہ لازم آتا ہے کہ حضرت فاروقِ اعظمؓ نے بھی پیغمبرانہ شخصیت کی بزرگی ماننے میں غلطی کی۔ مقامِ غور ہے کہ رسول پاک ﷺ جن کو فاروق کا لقب دیں اور جن کے بارے میں فرمایا کہ شیطان آپ کو دیکھ کر خوف کے مارے راستہ بدل لیتا ہے۔ مودودی صاحبان کو اتنی بڑی پُر جلال شخصیت پر تنقید کرنے میں کوئی خوف نہ ہوا۔

**سبحانک ھذا بھتان عظیم.** (جاری ہے۔۔۔۔)

☆......☆......☆......☆

محترم نثار معاویہ صاحب، چکوال
خادم خاص: حضرت قائد اہل سنت رحمہ اللہ

# میرے شیخ ومرشد......تصویر مدنی رحمہ اللہ

## حالات، واقعات، کرامات، ملفوظات، پالیسی، طرزِ عمل، وابستہ یادیں

(......قسط نمبر 2......)

عمرہ کی ادائیگی کے بعد مکہ مکرمہ میں قیام کے دوران ایک دن اچانک حرم شریف میں مولانا حافظ محمد طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ (لاہور) سے ملاقات ہوئی، مجھے دیکھ کر انہوں نے بڑی حیرانگی سے فرمایا کہ آپ عمرہ پر آ گئے ہیں؟ حالانکہ حضرت اور اُن کی اہلیہ محترمہ نے حج کے بعد عمرہ پر آنا ہے، اور آپ نے ان کے ساتھ آنا تھا؟ بندہ نے ان کو تمام بات بتائی کہ حضرت نے خود فرمایا ہے کہ آپ رمضان المبارک میں عمرہ کے لیے چلے جائیں، اگر حضرت فرماتے کہ ہم نے حج کے بعد جانا ہے تو میں مزید انتظار کر لیتا، بندہ نے اسی جگہ حرم شریف میں کھڑے کھڑے ان سے عرض کی کہ آپ بھی دعا فرمائیں کہ (اگر حضرت کا پروگرام بنا تو ان شاء اللہ العزیز ان کی معیت میں پھر یہاں حاضری دوں گا) اللہ تعالیٰ اس کے لیے زادِ راہ کا انتظام فرما دیں۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے خصوصی مدد فرمائی اور اس مقدس سفر کے دوران ہی دوبارہ وہاں حاضری کے لیے اللہ تعالیٰ نے اپنے دست قدرت سے خصوصی انتظام فرما دیا۔

ستمبر 1993ء میں حضرت کا عمرے پر جانے کا پروگرام بنا، بندہ نے اس مقدس سفر میں ساتھ جانے کے لیے عرض کی تو حضرت نے فرمایا کہ چونکہ آپ عمرہ کر آئے ہیں اس لیے آپ حج کی تیاری کریں! بندہ نے عرض کی کہ حضرت! آپ دعا فرما دیں تو میں ان شاء اللہ حج پر بھی جاؤں گا، لیکن چونکہ آپ نے پہلے فرمایا تھا کہ ہم عمرہ پر اکٹھے جائیں گے اس لیے مجھے اس مقدس سفر میں اپنی رفاقت سے محروم نہ فرمائیں تو حضرت نے اجازت مرحمت فرما دی۔ اور بندہ نے سفر کی تیاری اور قانونی ضابطہ کے لیے تگ ودو شروع کر دی اور اس سفر میں حضرت، آپ کی اہلیہ، حافظ محمد طیب صاحب اور اُن کی اہلیہ صاحبہ، حافظ محمد طیب صاحب کے والد محترم حافظ محمد نواز صاحب رحمۃ اللہ علیہ، حاجی محمد یوسف لاہور اور ان کی اہلیہ صاحبہ، اُن کے بھائی حاجی محمد یعقوب صاحب، حافظ محمد مسعود صاحب جو کہ حافظ محمد طیب صاحب کے بھائی ہیں اور مدینہ منورہ میں مقیم ہیں ان کی اہلیہ صاحبہ اور بچے اور یہ خادم شریک سفر تھے۔

25/26 اکتوبر 1993ء کو ہمارے لیے پاسپورٹوں پر ایمبیسی سے ویزے لگے اور ہم 11 نومبر 1993ء کو اس مقدس سفر کے لیے اسلام آباد سے سعودی ائیر لائن کے ذریعے روانہ ہوئے۔ یوں تو حضرت کے ساتھ بارہا سفر کرنے اور خدمت کی اللہ تعالیٰ نے خصوصی توفیق عطا فرمائی تھی لیکن اس مقدس سرزمین کے سفر میں پہلی مرتبہ رفاقت کا موقع تھا۔ اس لیے بعض نئے انکشاف ہوئے۔ حضرت کو چونکہ پیشاب کا عارضہ تھا اس لیے سفر پر روانہ ہوتے وقت بعض اوقات کافی تاخیر ہو جاتی تھی، لیکن اس مقدس سفر پر چکوال سے روانگی کے لیے جو وقت طے فرمایا تھا اس سے بھی کچھ وقت پہلے گھر سے باہر تشریف لے آئے گویا کہ حرمین شریفین حاضری کے لیے بے تاب اور بے قرار ہوں، اس کے لیے تیاری کے لیے بقیہ تمام کاموں کو پس پشت ڈال دیا ہو، حضرت، سنت رسول کی اتباع کرتے ہوئے اپنے ہاتھ میں عصا رکھتے تھے، چونکہ پیرانہ سالی اور ضعف کی وجہ سے سہارے کا کام بھی دیتا تھا لیکن اس مقدس سفر میں گویا آپ اس کا سہارا لینا بھی شاید خلاف ادب خیال فرماتے ہوں، ناچیز کے خیال میں ایک تو اس مقدس سفر میں جتنی بھی مشقت اٹھانی پڑے اسے بھی باعث اعزاز خیال فرماتے ہوں، دوسرا محبوب کے در پر حاضری کے وقت اس سہارے کو بھی خلاف ادب خیال فرماتے ہوں۔ واللہ اعلم۔

یہ مقدس سفر جو چکوال سے شروع ہوا، حضرت کی اہلیہ کے لیے علیحدہ کار کا انتظام کیا گیا تھا جس میں وہ اپنے محرم کے ساتھ اسلام آباد ائیر پورٹ کے لیے عازم سفر ہوئیں، اور حضرت اپنے عشاق وخدام کے قافلے کے ہمراہ روانہ ہوئے، حضرت کے ہمراہ کار میں خادم بھی تھا، حضرت کے چہرہ انور پر عجیب قسم کی تجلیات محسوس ہوتی تھیں اور آپ بہت مسرور دکھائی دیتے تھے اور عام اسفار سے زیادہ انہماک اور یکسوئی سے ذکر میں مصروف رہے۔ اسلام آباد ائیر پورٹ پر اس مقدس سفر کے باقی رفقائے سفر بھی پہنچے ہوئے تھے اور حضرت کو الوداع کہنے والوں کا جم غفیر تھا آپ احباب سے ملے اور آخر میں دعا فرمائی۔ اس کے بعد لاؤنج میں تشریف لے گئے۔ امیگریشن کی قانونی کارروائی کے بعد آپ تمام رفقا کے ہمراہ ائیر پورٹ کے اندر انتظار گاہ میں پہنچ گئے، حضرت اور تمام رفقا نے مسجد میں نوافل پڑھنے کے بعد احرام باندھا اور ہوائی جہاز پر سوار ہونے کے لیے روانہ ہو گئے۔ حضرت بڑی مشکل سے آہستہ آہستہ کسی کا سہارا لیے بغیر جہاز کی سیڑھیاں چڑھے، جہاز میں حضرت کی نشست کھڑکی کے ساتھ تھی، خادم آپ کے برابر والی نشست پر بیٹھا، حضرت نشست پر بیٹھتے ہی اس دنیا سے بے نیاز ہو کر ذکر میں مشغول ہو گئے، کوئی فالتو بات نہ خود فرماتے اور نہ ہی کسی اور کو ہمت تھی کہ آپ کے اس معمول میں مداخلت کرے۔ جب جہاز محو پرواز ہو گیا تو حضرت نشست پر ہی آلتی پالتی مار کر بیٹھ گئے۔ حضرت نے تقریباً تمام سفر اسی حالت میں طے فرمایا اور ذکر اذکار میں محو رہے۔ پہلے جہاز کا عملہ ریفریشمنٹ کی تواضع کے لیے آیا تو خادم نے دو تین بار نہایت آہستگی کے ساتھ آپ کو اس کی طرف

متوجہ کرنے کی جسارت کی تو حضرت نے ٹھنڈا مشروب نوش فرمایا، پھر کچھ دیر کے بعد کھانا لایا گیا تو آپ نے چند لقمے تناول فرمانے پر اکتفا کیا۔اور باقی کھانا اس خادم کو عنایت فرمایا۔البتہ چائے کے متعلق فرمایا کہ چائے منگوالو۔میں نے عملہ سے چائے لے کر پیش کی، چائے پینے کے بعد آپ پھر پہلی حالت میں ذکر اذکار میں مشغول ہو گئے۔دورانِ سفر ایک مرتبہ بیت الخلاء جانے کے لیے فرمایا، خادم بیت الخلاء کی طرف گیا جب خالی ہو گیا تو حضرت کو بتایا، آپ قضائے حاجت سے فارغ ہو کر اپنی نشست پر براجمان ہو گئے۔آپ کا چہرہ تجلیات کا مرکز تھا، ویسے بھی آپ کا چہرہ نورانی تھا، لیکن اس وقت تو بہت عجیب چمک آپ کے چہرے پر نمایاں محسوس ہو رہی تھی۔آپ آنکھیں بند فرمائے اپنے مالک سے لو لگائے بیٹھے تھے۔اور یہ خادم آپ کے چہرہ مبارک پر نظریں جمائے بیٹھا تھا۔یقیناً وہ یادگار لمحات اس بندہ کی زندگی کا عظیم سرمایہ ہیں۔

اتنے میں جہاز کے عملے نے جدہ پہنچنے کا اعلان کر دیا آپ سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور حفاظتی بیلٹ باندھ لی۔جدہ ائیر پورٹ لاؤنج میں پہنچ کر حضرت نے بیت الخلاء جانے کا کہا، سعودی ائیر لائنز کے پہلے امیگریشن ہال میں مردانہ چار بیت الخلاء ہیں، ان میں تین مغربی طرز کے (یعنی کموڈ) ہیں اور ایک ہمارے طرز کا ہے۔خادم رش کی وجہ سے اس کے سامنے انتظار میں کھڑا ہو گیا، جلد ہی وہ خالی ہو گیا تو میں نے حضرت کو بلا لیا۔وہاں سے فارغ ہو کر امیگریشن عملہ کے سامنے پاسپورٹ چیک کروانے کے لیے لائن میں کھڑا ہو گیا، حضرت کو ایک طرف کرسی پر بٹھا دیا، مجھ سے پہلے جو آدمی کھڑا تھا جب اس کی باری آئی اس کے پاس دو پاسپورٹ تھے، ایک اپنا اور ایک اپنے کسی بزرگ کا تھا جو کرسی پر بیٹھے تھے، لائن میں نہیں کھڑے ہوئے، جب اس نے عملہ کو دو پاسپورٹ دیئے تو انہوں نے پوچھا کہ دوسرا پاسپورٹ کس کا ہے؟ تو اس نے بتایا کہ وہ آدمی وہاں کرسی پر بیٹھا ہوا ہے، انہوں نے غصے سے دونوں پاسپورٹ اس کی طرف پھینک دیئے کہ وہ (بزرگ) قطار میں کھڑا کیوں نہیں ہوا؟ جاؤ اس کو ساتھ لیکر پیچھے لائن میں کھڑے ہو جاؤ، پھر باری آنے پر دوبارہ آنا۔وہ پاسپورٹ لے کر پیچھے چلا گیا۔اس کے بعد میرا نمبر تھا، میرے ساتھ بھی یہی معاملہ تھا، کہ حضرت کرسی پر بیٹھے ہوئے تھے اور میرے پاس دو پاسپورٹ تھے، ایک اپنا اور ایک حضرت کا۔میں نے حسبنا اللہ ونعم الوکیل کا ورد کرتے ہوئے دونوں پاسپورٹ اس کے سامنے رکھ دیئے، اس نے مجھ سے بھی پوچھا کہ دوسرا پاسپورٹ کس کا ہے؟ میں نے حضرت کی طرف اشارہ کر دیا، اُس نے حضرت کی طرف دیکھا جو وہاں سے کافی فاصلے پر بیٹھے ذکر میں مشغول تھے، اور آپ کے چہرہ مبارک پر تجلیات کا ظہور نمایاں محسوس ہو رہا تھا۔وہ کچھ دیر حضرت کے چہرے کی طرف دیکھتا ہی رہ گیا، پھر خاموشی سے کمپیوٹر میں ہمارے پاسپورٹ چیک کرنے لگا اور چیک کر کے مہر لگا کر دونوں پاسپورٹ مجھے واپس کر دیئے۔خادم حضرت کو لے کر دوسرے لاؤنج میں جو کسٹم ہال تھا آ گیا، وہاں چونکہ رش نہ تھا اس لیے حضرت نے سکون کے ساتھ وضو فرمایا اور عشاء کی نماز پڑھی۔میں

نماز سے فارغ ہوکر خالی ٹرالی میں اپنا سامان رکھ کر باقی احباب کے آنے کا انتظار کرنے لگا۔

چونکہ مستورات کے ہمراہ پہلی مرتبہ سعودیہ جانے کا اتفاق ہوا تھا اس لیے وہاں کے قانون سے آگاہی نہ تھی، عمرہ ویزہ لگاتے وقت محرم کا ساتھ ہونا لازمی ہے، اور مرد کے پاسپورٹ پر اس کی محرم عورت جو ساتھ جارہی ہے اس کا رشتہ ویزہ کی مہر ساتھ تحریر ہوتا ہے، اسی طرح عورت کے پاسپورٹ پر اس کے محرم مرد کا تعلق تحریر ہوتا ہے۔ اب حضرت کی اہلیہ محترمہ کا پاسپورٹ دیگر مستورات کے ساتھ محترم حافظ محمد طیب صاحب کے پاس تھا، جب وہ عملہ کے پاس آئے تو انہوں نے پوچھا کہ محترمہ آپا جی کے پاسپورٹ میں محرم ان کا خاوند تحریر ہے وہ کہاں ہے؟ تو حافظ طیب صاحب نے بتایا کہ وہ دوسرے کسٹم لاؤنج میں چلے گئے ہیں۔ انہوں نے حضرت کو بلانے کا کہا، چنانچہ حافظ طیب صاحب آئے اور حضرت کو واپس لے گئے، پھر حضرت کا پاسپورٹ عملہ کو دکھایا تو انہوں نے باقی پاسپورٹ بھی واپس کردیئے۔ پھر ہم سامان کی ٹرالیاں کسٹم عملہ کے پاس گئے، وہاں بھی میں نے حضرت کو الگ کرسی پر بٹھا دیا اور ان کا سامان اور پاسپورٹ کسٹم عملہ کے سامنے رکھ دیا۔ انہوں نے بھی حضرت کا پاسپورٹ دیکھ کر ان کے متعلق پوچھا، میں نے حضرت کی طرف اشارہ کردیا تو وہ بھی حضرت کو دیکھ کر خاموش ہوگیا، کسٹم والے بہت سخت چیکنگ کرتے ہیں لیکن اللہ کی خصوصی نصرت سے ہمارا سامان سرسری طور پر دیکھ کر ہمیں باہر جانے کی اجازت دیدی۔ اس طرح بہت جلد ہم ائیر پورٹ سے باہر آگئے۔

وہاں محترم مولانا حافظ محمد مسعود صاحب مدظلہ العالی مدینہ منورہ سے تشریف لائے ہوئے تھے۔ وہاں سے گاڑی میں یہ قافلہ حرم شریف مکہ معظّمہ کی طرف روانہ ہوا۔ اس وقت تقریباً رات بیت چکی تھی اور موسم خوشگوار تھا۔ حضرت ڈرائیور کے ساتھ والی نشست پر تشریف فرما تھے، گاڑی نہایت تیز رفتاری سے محوسفر تھی، حضرت اردگرد سے بے نیاز مراقبے کی صورت میں تھے۔ تیز ہوا سے آپ کے سر کے بال اڑ رہے تھے اور عجیب نظارہ محسوس ہورہا تھا۔ آپ کی شخصیت بہت ہی مسحور کن محسوس ہورہی تھی آپ کے چہرہ مبارک پر خاص قسم کی تجلیات کا ظہور نمایاں تھا، میں ابھی تک آپ کے چہرے کے نظارے میں ہی گم تھا کہ مکہ معظّمہ آگیا۔ تہجد کی اذان سے کچھ قبل ہی ہم حرم شریف پہنچ گئے۔ حرم شریف کے باب عمرہ کے آگے باب مدینہ کے باہر محلّہ شامیہ کی طرف تیسری یا چوتھی بلڈنگ میں تیسری منزل میں رہائش کے لیے کمرے لیے گئے۔ بلڈنگ میں لفٹ کی سہولت موجود تھی اور یہ حرم شریف کے قریب ترین عمارت تھی، حضرت اپنے کمرہ میں آرام فرمانے لگے، میں نے فجر کی نماز حرم شریف میں باجماعت ادا کرنے کے بعد عمرہ کی سعادت حاصل کی۔

حضرت صبح تقریباً آٹھ بجے کے بعد عمرہ کی ادائیگی کے لیے پیدل حرم شریف تشریف لے گئے، بڑی مشقت سے چلتے چلتے حطیم سے تھوڑا آگے اور رکن یمانی سے تھوڑا پہلے بیٹھ گئے، میں نے اجازت لے کر

باب صفا سے اوپر واقع دفتر سے ایک وہیل چیئر لی اور حضرت کو اس پر بٹھا کر طواف شروع کرادیا، حضرت دوران طواف مراقبے میں محو تھے، ہر چکر میں حجر اسود کے سامنے آکر میں وہیل چیئر کا رُخ حجر اسود کی طرف کر کے کھڑا ہوتا، حضرت کو حجر اسود کے سامنے ہونے کی اطلاع کرتا تو آپ ہاتھ کے اشارے سے استلام فرماتے، میں پھر نیا چکر شروع کردیتا۔ طواف کے بعد رکن یمانی اور حجر اسود کے درمیان دیوار کے سامنے مطاف سے کچھ پیچھے ہٹ کر حضرت نے نوافل ادا فرمائے، وہیں حافظ محمد طیب صاحب گلاسوں میں آب زمزم لے آئے، حضرت نے آب زمزم نوش فرمایا، اس کے بعد میں نے صفا و مروہ کے درمیان سعی بھی وہیل چیئر پر کرائی، پھر حضرت کو رہائش گاہ پر لے آیا، حضرت کے حلق کرانے کے لیے حجام کو رہائش گاہ پر ہی لے آیا۔

ہمارے ٹکٹ چونکہ سعودی ائیر لائنز کے تھے اس کا فائدہ یہ تھا کہ اس ٹکٹ پر بغیر کسی اضافی ادائیگی کے جدہ سے مدینہ منورہ اور مدینہ منورہ سے جدہ سفر کیا جاسکتا تھا۔ لہٰذا حضرت نے حافظ محمد مسعود صاحب کو فرمایا کہ 13 ستمبر کی جدہ سے مدینہ منورہ کے لیے نشستیں بک کروائیں، انہوں نے 13 ستمبر کی شام کی پرواز میں نشستیں بک کرالیں۔

دوسرے دن بھی حضرت صبح آٹھ بجے کے بعد حرم شریف تشریف لے گئے، میں نے وہیل چیئر لانے کی اجازت طلب کی لیکن آپ نے منع فرمادیا۔ میزاب رحمت کے مقابل برآمدے میں بیٹھ کر تقریباً ڈیڑھ گھنٹے تک اپنے معمولات میں مشغول رہے۔ اس دوران کوئی بھی آپ کے پاس نہ تھا۔ پھر رہائش گاہ پر تشریف لے آئے، میں بھی آپ کے پیچھے پیچھے ہی تھا۔

ظہر کے بعد مدینے شریف جانے کے لیے جدہ ائیر پورٹ کی طرف روانگی ہوئی، اس طرح شام کو مدینہ منورہ پہنچ گئے۔ مدینہ میں اس وقت قریب ترین رہائش باب النساء کے سامنے (جنت البقیع کی طرف جہاں پہلے ڈاکخانہ اور ہسپتال تھا) ڈاکخانے کی پچھلی طرف ایک بلڈنگ کی دوسری منزل میں رہائش لی گئی۔ تقریباً پچیس سیڑھیاں چڑھنی پڑتی تھیں۔

دوسرے دن تقریباً صبح آٹھ بجے کے بعد حضرت بارگاہ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضری کے لیے پیدل روانہ ہوئے، یہ خادم بھی ہمراہ تھا، مسجد نبوی شریف میں باب النساء سے اگلے دروازے نمبر ۴ ”باب ابی ذر“ سے داخل ہوتے ہی تھکاوٹ کی وجہ سے نیچے قالین پر بیٹھ گئے۔ تھوڑی دیر آرام کے بعد پھر چل پڑے، اس طرح مواجہ شریف تک پہنچتے پہنچتے چار مرتبہ بیٹھ کر کچھ دیر سانس لیا۔ خادم بھی ہمراہ تھا، لیکن آپ نے سہارا لینا بالکل گوارا نہ فرمایا۔ (جنہیں وہاں کی حاضری کی سعادت نصیب ہوئی وہ جانتے ہیں کہ یہ فاصلہ کتنا زیادہ بنتا ہے۔) عشق و ادب کی خاطر اس بڑھاپے اور کمزوری میں بھی حضرت نے رخصت کی بجائے عزیمت کی راہ اختیار فرمائی۔ (جاری۔۔۔۔)

مولانا زاہد حسین رشیدی

# شیخ کے ساتھ محبت و تعلق کا اولین حق

امام اہل سنت حضرت مولانا محمد سرفراز خان صاحب صفدر رحمہ اللہ کے حادثۂ وفات (5 مئی 2009) کے بعد ان کی شخصیت کے مختلف پہلوؤں پر تسلسل کے ساتھ لکھا جا رہا ہے۔ ماہنامہ "الشریعہ" گوجرانوالہ اور مجلّہ "المصطفیٰ" بہاولپور کی طرف سے خصوصی اشاعتوں کا اہتمام بھی کیا گیا ہے، یقیناً حضرت موصوف علیہ الرحمۃ کے اعزہ و اقارب، تلامذہ اور عقیدت مند ہر دو اشاعتوں میں آنجناب رحمہ اللہ کی ہمہ جہت شخصیت سے پورا فائدہ اٹھائیں گے اور آپ کی پون صدی پر مشتمل علمی، دینی، مسلکی جدوجہد کو ریکارڈ میں محفوظ کر کے بعد والوں کی راہنمائی کے لیے ایک ذخیرہ تیار کریں گے۔

بلاشبہ ایسا ہی ہونا چاہیے اور یقیناً حضرت شیخ رحمہ اللہ کی حیاتِ مستعار اسی لائق ہے کہ اسے مشعلِ راہ بنایا جائے۔

تاہم ایسی شخصیت کی رحلت کے بعد عموماً شدتِ جذبات اور گہرے صدمے کی بنیاد پر ایسے تأثرات درج کر دیے جاتے ہیں جن کی وجہ سے قاری پر مایوسی کی فضا طاری ہو جاتی ہے اور اسے امت کی ناؤ صاف ڈوبتی محسوس ہوتی ہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ جانے والوں کی دینی کاوشوں کو خراجِ تحسین پیش کیا جائے۔ ان کی پرسعی زندگی سے راہنمائی کے پہلو تلاش کیے جائیں اور ان کی تعلیمات پر عمل پیرا ہو کر اپنی دنیا و آخرت کو سنوارا جائے۔

کیونکہ ایسے بابرکت لوگ احمد ندیم قاسمی کے اس تخیل کا حقیقی مصداق ہوتے ہیں ؎

زندگی شمع کی مانند جلاتا ہوں ندیم — بجھ تو جاؤں گا مگر صبح تو کر جاؤں گا

میرے مدعیٰ کی وضاحت سورۃ آل عمران کی آیت نمبر ۱۴۴ سے بخوبی ہو رہی ہے۔ ملاحظہ کیجئے:

وَمَا مُحَمَّدٌ إِلَّا رَسُولٌ قَدْ خَلَتْ مِن قَبْلِهِ الرُّسُلُ أَفَإِن مَّاتَ أَوْ قُتِلَ انقَلَبْتُمْ عَلَىٰ أَعْقَابِكُمْ وَمَن يَنقَلِبْ عَلَىٰ عَقِبَيْهِ فَلَن يَضُرَّ اللَّهَ شَيْئاً وَسَيَجْزِي اللَّهُ الشَّاكِرِينَ ☆

اور محمد تو ایک رسول ہے، ہو چکے اس سے پہلے بہت رسول، پر اگر وہ مر گیا یا مارا گیا تو تم پھر جاؤ گے الٹے پاؤں تو ہر گز نہ بگاڑے گا اللہ کا کچھ اور اللہ ثواب دے گا شکر گزاروں کو۔

(ترجمہ حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ)

شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

اسی افراتفری میں ابنِ قیمہ نے ایک بھاری پتھر نبی کریم ﷺ پر پھینکا جس سے دندانِ مبارک شہید اور چہرۂ انور زخمی ہوا۔ ابنِ قیمہ نے چاہا کہ آپ کو قتل کرے مگر مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ نے (جن کے ہاتھ میں اسلام کا جھنڈا تھا) نے مدافعت کی، نبی کریم ﷺ زخم کی شدت سے زمین پر گر پڑے۔ کسی شیطان نے آواز لگادی کہ آپ ﷺ قتل کردیے گئے یہ سنتے ہی مسلمانوں کے ہوش خطا ہوگئے اور پاؤں اکھڑ گئے۔ بعض مسلمان ہاتھ پاؤں چھوڑ کر بیٹھ رہے۔ بعض ضعفاء کو خیال ہوا کہ مشرکین کے سردار ابوسفیان سے امن حاصل کرلیں۔ بعض منافقین کہنے لگے جب محمد قتل کردیے گئے تو اسلام چھوڑ کر اپنے قدیم مذہب میں واپس چلے جانا چاہیے۔ اس وقت انس بن مالک کے چچا انس بن النضر نے کہا اگر محمد مقتول ہوگئے تو ربِ محمد تو مقتول نہیں ہوا۔ حضور ﷺ کے بعد تمہارا زندہ رہنا کس کام کا ہے جس چیز پر آپ نے جان دے دی ہے اسی پر تم بھی جان دے دو۔ یہ کہہ کر آگے بڑھے حملہ کیا لڑے اور مارے گئے (رضی اللہ عنہ)۔

**وما محمد الا رسول الخ** یعنی محمد بھی آخر خدا تو نہیں۔ ایک رسول ہیں۔ ان سے پہلے کتنے ہی رسول گذر چکے۔ جن کے بعد ان کے متبعین نے دین کو سنبھالا اور جان و مال فدا کر کے قائم رکھا آپ ﷺ کا دنیا سے گذرنا بھی کوئی اچنبھا نہیں۔ اس وقت نہ سہی، اگر کسی وقت آپ کی وفات ہوگئی تو کیا تم دین کی خدمت وحفاظت کے راستے سے الٹے پاؤں پھر جاؤ گے اور جہادِ فی سبیل اللہ ترک کردو گے یا منافقین کے موافق (العیاذ باللہ) سرے سے دین کو خیر باد کہہ دو گے تم سے ایسی امید ہر گز نہیں۔

حاصلِ کلام اور سو باتوں کی ایک بات یہی ہے کہ سالارِ قافلہ کی رحلت کے بعد شرکائے قافلہ کو انہی کے طے کردہ راستے پر اپنا سفر جاری رکھنا چاہیے۔ ان کے مزاج و مذاق کا لحاظ رکھنا چاہیے اور اس سے سرمو انحراف نہ کرنا چاہیے۔ یقیناً ان کے ساتھ محبت وتعلق کا اولین حق یہی ہے۔ ؎

جو حق کے ساتھ رہے حشر خیز طوفان میں ۔۔۔ سلامتی پہ ہے اس کی دلیل کشتیٔ نوح

(عزیز فیضانی)

مفتی رب نواز حفظہ اللہ

# مسئلہ وحدۃ الوجود......اور......آل غیر مقلدیت

(......قسط نمبر 8......آخری قسط)

## وحدۃ الوجود والوں کو اہلحدیث کا تمغہ

(۱)......عقیدہ وحدۃ الوجود کے ''سب سے بڑے مبلغ'' شیخ اکبر ابن عربی صوفی ہیں۔

[تبلیغی جماعت، عقائد وافکار ص:۴۷]

امام اہل حدیث وحیدالزمان صاحب نے وحدۃ الوجود کے اس سب سے بڑے مبلغ کو ''اہلحدیث'' قرار دیا۔[ھدیۃ المھدی ج:۱ص:۵۱۔تیسیر الباری ج:۴،ص:۳۲۶۔طبع تاج کمپنی]

آل غیر مقلدیت کے ''خاتم المفسرین'' نواب صدیق حسن خان، ابن عربی کے متعلق لکھتے ہیں:

''کلامہ فی العمل بالدلیل وطرح التقلید الضئیل فوق کلام الناس وشغفه بذالك یفوت عن حصر البیان ''

عمل بالدلیل اور ترک تقلید کے سلسلہ میں ان کا کلام دوسرے لوگوں کے کلام سے فائق ہے اس بارہ میں ان کا شغف احاطۂ بیان سے بلند ہے۔'' [التاج المکلل،ص:۱۲۵]

(۱)......حسین بن منصور الحلاج نے وحدۃ الوجود کے عقیدہ کو اعلانیہ پیش کیا۔[علمی مقالات، ج:۲،ص:۴۶۷]

نواب صدیق حسن خان غیر مقلد نے حلاج مذکور کو ولی اللہ تسلیم کیا ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

''قدشهد بولایته کثیرمن الکبار المشائخ، وقالوا انه عالم ربانی منهم الشیخ عبدالقادرالجیلانی۔''[التاج المکلل ص:۲۷۷]

تحقیق بڑے مشائخ میں سے کثیر تعداد نے ان کی ولایت کی گواہی دی ہے اور کہا ہے کہ بے شک وہ ''عالم ربانی'' تھے۔گواہی دینے والوں میں شیخ عبدالقادر جیلانی بھی ہیں۔

یہاں پر دو چیزیں قابل توجہ ہیں۔۱۔حلاج ''عالم ربانی'' ہے اور آل غیر مقلدیت کے ہاں ''عالم ربانی'' اہلحدیث ہی ہوتا ہے مقلد کو وہ جاہل اور مشرک کہتے ہیں۔ ۲۔حلاج کو ''اللہ کا ولی'' کہا ہے اور غیر مقلدین کے نزدیک ولی، اہلحدیث ہی بنتا ہے، چنانچہ آل غیر مقلدیت کے مشہور ''بزرگ'' پروفیسر عبداللہ بہاول پوری لکھتے ہیں:

''جب ولی صرف اہلحدیث ہی ہوسکتا ہے تو ثابت ہوا کہ جتنے ولی گزرے ہیں وہ سب اہلحدیث

